# (۲۶) درودِ مجتبیٰ

یہ درود بھی اکثر مشائخ کرام کا پسندیدہ درود ہے ایک بزرگ کا کہنا ہے کہ جو شخص جمعرات کی آدھی رات گزرنے کے بعد تہجد کے نوافل پڑھے اور نوافل کی ہر رکعت میں سورت فاتحہ اور اخلاص کے بعد ہزار بار یہ درود پاک پڑھے اور گیارہ روز تک یہی عمل جاری رکھے.

انشاء اللہ نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوگی بشرطیکہ پیچھے مرشد کی دعا اور توجہ ہو
ایک بزرگ کا کہنا ہے کہ اُمت کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی پر درود پاک پڑھنے کا
اس لیے حکم دیا گیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے حقوق ادا ہو جائیں تاکہ حقوق ادا ہونے سے
حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت کی ضمانت مل جائے اس کے علاوہ اس درود پاک کے بھی
وہی فیوض و برکات ہیں جو دوسرے درودوں کے ہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ حَبِيْبِكَ الْمُجْتَبٰى وَرَسُوْلِكَ

اے اللہ رحمت سلام اور برکت بھیج اپنے مقبول حبیب پر اور اپنے برگزیدہ

الْمُرْتَضٰى وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ۝

رسول پر اور آپ کی آل پر اور سب صحابہ پر